وَ اسْتَفْتَحُوْا وَ خَابَ كُلُّ جَبَّارٍ عَنِيْدٍ ۙ﴿۱۵﴾ مِّنْ وَّرَآئِهٖ

جَهَنَّمُ وَ يُسْقٰى مِنْ مَّآءٍ صَدِيْدٍ ۙ﴿۱۶﴾ يَّتَجَرَّعُهٗ وَ لَا

يَكَادُ يُسِيْغُهٗ وَ يَاْتِيْهِ الْمَوْتُ مِنْ كُلِّ مَكَانٍ وَّ مَا

هُوَ بِمَيِّتٍ ؕ وَمِنْ وَّرَآئِهٖ عَذَابٌ غَلِيْظٌ ﴿۱۷﴾ ابراهيم

وَ قَدْ مَكَرُوْا مَكْرَهُمْ وَ عِنْدَ اللّٰهِ مَكْرُهُمْ ؕ وَ اِنْ

كَانَ مَكْرُهُمْ لِتَزُوْلَ مِنْهُ الْجِبَالُ ﴿۴۶﴾ فَلَا تَحْسَبَنَّ اللّٰهَ

مُخْلِفَ وَعْدِهٖ رُسُلَهٗ ؕ اِنَّ اللّٰهَ عَزِيْزٌ ذُو انْتِقَامٍ ﴿۴۷﴾ؕ

يَوْمَ تُبَدَّلُ الْاَرْضُ غَيْرَ الْاَرْضِ وَ السَّمٰوٰتُ وَ بَرَزُوْا

لِلّٰهِ الْوَاحِدِ الْقَهَّارِ ﴿۴۸﴾ وَ تَرَى الْمُجْرِمِيْنَ يَوْمَئِذٍ

مُّقَرَّنِيْنَ فِي الْاَصْفَادِ ﴿۴۹﴾ج سَرَابِيْلُهُمْ مِّنْ قَطِرَانٍ وَّ

تَغْشٰى وُجُوْهَهُمُ النَّارُ ۙ﴿۵۰﴾ لِيَجْزِيَ اللّٰهُ كُلَّ نَفْسٍ مَّا

كَسَبَتْ ؕ اِنَّ اللّٰهَ سَرِيْعُ الْحِسَابِ ﴿۵۱﴾ هٰذَا بَلٰغٌ لِّلنَّاسِ

وَ لِيُنْذَرُوْا بِهٖ وَ لِيَعْلَمُوْۤا اَنَّمَا هُوَ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ وَّ لِيَذَّكَّرَ

اُولُوا الْاَلْبَابِ ﴿۵۲﴾ ع ابراہیم

وَ لَقَدْ جَعَلْنَا فِي السَّمَآءِ بُرُوْجًا وَّ زَيَّنّٰهَا لِلنّٰظِرِيْنَ ﴿۱۶﴾ لا

وَ حَفِظْنٰهَا مِنْ كُلِّ شَيْطٰنٍ رَّجِيْمٍ ﴿۱۷﴾ لا اِلَّا مَنِ

اسْتَرَقَ السَّمْعَ فَاَتْبَعَهٗ شِهَابٌ مُّبِيْنٌ ﴿۱۸﴾ الحجر

هٰذٰنِ خَصْمٰنِ اخْتَصَمُوْا فِيْ رَبِّهِمْ ز فَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا

قُطِّعَتْ لَهُمْ ثِيَابٌ مِّنْ نَّارٍ ؕ يُصَبُّ مِنْ فَوْقِ

رُءُوْسِهِمُ الْحَمِيْمُ ﴿۱۹﴾ ج يُصْهَرُ بِهٖ مَا فِيْ بُطُوْنِهِمْ وَ

الْجُلُوْدُ ﴿۲۰﴾ ط وَ لَهُمْ مَّقَامِعُ مِنْ حَدِيْدٍ ﴿۲۱﴾ كُلَّمَاۤ اَرَادُوْۤا

اَنْ يَّخْرُجُوْا مِنْهَا مِنْ غَمٍّ اُعِيْدُوْا فِيْهَا ق وَ ذُوْقُوْا

عَذَابَ الْحَرِيْقِ ﴿٢٢﴾ الحج

فَارْجِعِ الْبَصَرَ ۙ هَلْ تَرٰى مِنْ فُطُوْرٍ ﴿٣﴾ ثُمَّ ارْجِعِ الْبَصَرَ

كَرَّتَيْنِ يَنْقَلِبْ اِلَيْكَ الْبَصَرُ خَاسِئًا وَّ هُوَ حَسِيْرٌ ﴿٤﴾ وَ

لَقَدْ زَيَّنَّا السَّمَآءَ الدُّنْيَا بِمَصَابِيْحَ وَ جَعَلْنٰهَا رُجُوْمًا

لِّلشَّيٰطِيْنِ وَ اَعْتَدْنَا لَهُمْ عَذَابَ السَّعِيْرِ ﴿٥﴾ الملك

وَ قَالَ يٰبَنِيَّ لَا تَدْخُلُوْا مِنْۢ بَابٍ وَّاحِدٍ وَّ ادْخُلُوْا مِنْ

اَبْوَابٍ مُّتَفَرِّقَةٍ ؕ وَ مَآ اُغْنِيْ عَنْكُمْ مِّنَ اللّٰهِ مِنْ شَيْءٍ ؕ

اِنِ الْحُكْمُ اِلَّا لِلّٰهِ ؕ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ ۚ وَ عَلَيْهِ فَلْيَتَوَكَّلِ

الْمُتَوَكِّلُوْنَ ﴿٦٧﴾ يوسف

اِنَّ الَّذِيْنَ يَكْتُمُوْنَ مَآ اَنْزَلْنَا مِنَ الْبَيِّنٰتِ وَ الْهُدٰى مِنْۢ

بَعْدِ مَا بَيَّنّٰهُ لِلنَّاسِ فِي الْكِتٰبِ ۙ اُولٰٓئِكَ يَلْعَنُهُمُ اللّٰهُ وَ

يَلْعَنُهُمُ اللّٰعِنُوْنَ ﴿١٥٩﴾ البقرة

اَمْ يَحْسُدُوْنَ النَّاسَ عَلٰى مَآ اٰتٰىهُمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ ج

فَقَدْ اٰتَيْنَآ اٰلَ اِبْرٰهِيْمَ الْكِتٰبَ وَ الْحِكْمَةَ وَ اٰتَيْنٰهُمْ

مُّلْكًا عَظِيْمًا ﴿٥٤﴾ النساء

وَ لَوْ لَآ اِذْ دَخَلْتَ جَنَّتَكَ قُلْتَ مَا شَآءَ اللّٰهُ لا لَا قُوَّةَ اِلَّا

بِاللّٰهِ ج اِنْ تَرَنِ اَنَا اَقَلَّ مِنْكَ مَالًا وَّ وَلَدًا ﴿٣٩﴾ ج

الكهف

لِلّٰهِ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ ط يَخْلُقُ مَا يَشَآءُ ط يَهَبُ

لِمَنْ يَّشَآءُ اِنَاثًا وَّ يَهَبُ لِمَنْ يَّشَآءُ الذُّكُوْرَ ﴿٤٩﴾ لا اَوْ

يُزَوِّجُهُمْ ذُكْرَانًا وَّ اِنَاثًا ج وَ يَجْعَلُ مَنْ يَّشَآءُ عَقِيْمًا ط

اِنَّهٗ عَلِيْمٌ قَدِيْرٌ ﴿٥٠﴾ الشورى

اَیۡنَ مَا تَکُوۡنُوۡا یُدۡرِکۡکُّمُ الۡمَوۡتُ وَ لَوۡ کُنۡتُمۡ فِیۡ بُرُوۡجٍ

مُّشَیَّدَۃٍ ؕ النساء

وَ لِکُلٍّ وِّجۡهَۃٌ هُوَ مُوَلِّیۡهَا فَاسۡتَبِقُوا الۡخَیۡرٰتِ ؕ اَیۡنَ مَا

تَکُوۡنُوۡا یَاۡتِ بِکُمُ اللّٰهُ جَمِیۡعًا ؕ اِنَّ اللّٰهَ عَلٰی کُلِّ شَیۡءٍ

قَدِیۡرٌ ﴿۱۴۸﴾ البقرۃ

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

اَلَمۡ نَشۡرَحۡ لَکَ صَدۡرَکَ ۙ﴿۱﴾ وَ وَضَعۡنَا عَنۡکَ وِزۡرَکَ ۙ﴿۲﴾

الَّذِیۡۤ اَنۡقَضَ ظَهۡرَکَ ۙ﴿۳﴾ وَ رَفَعۡنَا لَکَ ذِکۡرَکَ ؕ﴿۴﴾ فَاِنَّ مَعَ

الۡعُسۡرِ یُسۡرًا ۙ﴿۵﴾ اِنَّ مَعَ الۡعُسۡرِ یُسۡرًا ؕ﴿۶﴾ فَاِذَا فَرَغۡتَ

فَانۡصَبۡ ۙ﴿۷﴾ وَ اِلٰی رَبِّکَ فَارۡغَبۡ ﴿۸﴾ ع

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِذَا زُلْزِلَتِ الْاَرْضُ زِلْزَالَهَا ۝١ وَ اَخْرَجَتِ الْاَرْضُ
اَثْقَالَهَا ۝٢ وَ قَالَ الْاِنْسَانُ مَا لَهَا ۝٣ يَوْمَئِذٍ
تُحَدِّثُ اَخْبَارَهَا ۝٤ بِاَنَّ رَبَّكَ اَوْحٰى لَهَا ۝٥ يَوْمَئِذٍ
يَّصْدُرُ النَّاسُ اَشْتَاتًا ۙ لِّيُرَوْا اَعْمَالَهُمْ ۝٦ فَمَنْ
يَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ خَيْرًا يَّرَهٗ ۝٧ وَ مَنْ يَّعْمَلْ
مِثْقَالَ ذَرَّةٍ شَرًّا يَّرَهٗ ۝٨

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

لِاِيْلٰفِ قُرَيْشٍ ۝١ اٖلٰفِهِمْ رِحْلَةَ الشِّتَآءِ وَ الصَّيْفِ ۝٢
فَلْيَعْبُدُوْا رَبَّ هٰذَا الْبَيْتِ ۝٣ الَّذِيْٓ اَطْعَمَهُمْ مِّنْ
جُوْعٍ ۙ وَّ اٰمَنَهُمْ مِّنْ خَوْفٍ ۝٤

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

قُلۡ ہُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ ۚ﴿۱﴾ اَللّٰہُ الصَّمَدُ ۚ﴿۲﴾ لَمۡ یَلِدۡ ۬ۙ وَ لَمۡ
یُوۡلَدۡ ۙ﴿۳﴾ وَ لَمۡ یَکُنۡ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ ﴿۴﴾

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

قُلۡ اَعُوۡذُ بِرَبِّ الۡفَلَقِ ۙ﴿۱﴾ مِنۡ شَرِّ مَا خَلَقَ ۙ﴿۲﴾ وَ مِنۡ
شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۙ﴿۳﴾ وَ مِنۡ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِی
الۡعُقَدِ ۙ﴿۴﴾ وَ مِنۡ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ﴿۵﴾

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

قُلۡ اَعُوۡذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۙ﴿۱﴾ مَلِکِ النَّاسِ ۙ﴿۲﴾ اِلٰہِ
النَّاسِ ۙ﴿۳﴾ مِنۡ شَرِّ الۡوَسۡوَاسِ ۬ۙ الۡخَنَّاسِ ۪ۙ﴿۴﴾ الَّذِیۡ
یُوَسۡوِسُ فِیۡ صُدُوۡرِ النَّاسِ ۙ﴿۵﴾ مِنَ الۡجِنَّۃِ وَ النَّاسِ ﴿۶﴾

اَعُوْذُ بِاللّٰهِ السَّمِيْعِ الْعَلِيْمِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ

مِنْ هَمْزِهٖ وَ نَفْخِهٖ وَ نَفْثِهٖ

صبح وشام تین (3) بار

بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِیْ لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَیْءٌ

فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ

صبح وشام تین (3) بار

حَسْبِیَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَ هُوَ

رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ

صبح وشام سات (7) بار

اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّآمَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ

صبح وشام تین (3) بار

اَللّٰهُمَّ اَجِرْنِیْ مِنَ النَّارِ

نماز فجر و نماز مغرب کے بعد (7) سات بار

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ، لَهُ الْمُلْكُ

وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَیْءٍ قَدِيْرٌ

نماز فجر کے بعد سو (100) بار

اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّآمَّاتِ مِنْ غَضَبِهٖ وَعِقَابِهٖ

وَ شَرِّ عِبَادِهٖ وَ مِنْ هَمَزَاتِ الشَّيَاطِيْنِ وَ اَنْ

يَّحْضُرُوْنِ

نماز فجر کے بعد سو (100) بار

سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ

نماز فجر کے بعد سو (100) بار

لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ۔اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ

کثرت سے پڑھیں

ہر نماز کے بعد

آیۃ الکرسی، سورہ الکافرون، سورہ النصر، ایک ایک بار، سورہ الاخلاص، سورہ الفلق، سورہ الناس تین تین بار

## لوگوں کو دم کرنے کو دیگر مشاغل ترک کرکے بطور پیشہ اپنا لینا

سوال: آج کل کچھ طالب علم (روحانی عاملین ردم کرنے والے حضرات)، مریضوں پر دم کرنے کے حوالے سے مشہور ہیں۔ اور پریشان حال لوگوں کی کثرت، اور جو خطیر مال وہ دم کرنے والے کو دیتے ہیں، نیز ذرائع مواصلات کی کثرت اور با آسانی دستیابی کے پیشِ نظر یہ دم کرنے والے حضرات دیگر مشاغل ترک کرکے اپنا اکثر وقت مریضوں پر دم کرنے کے لئے وقف کر دیتے ہیں۔ اس مقصد کے لئے انہوں نے اپنے گھروں میں علاج کی جگہ بنا رکھی ہے۔ جہاں انہوں نے علاج کے لئے ضروری تیاریاں مہیا کی ہیں۔ نیز علاج کے لئے بالکل ہسپتالوں کی طرح اوقات مقرر کر رکھے ہیں۔ اس طرح انہوں نے اس کام کو اپنا پیشہ بنا لیا ہے۔ تو روحانی علاج کی اس صورت کا کیا حکم ہے؟ جس میں کیفیتِ مذکورہ بھی شامل ہے۔ جس کی مثال پچھلے ادوار میں نہیں ملتی۔

جواب: اس سوال کا جواب دینے کے لئے میں اللہ کی توفیق طلب کرتے ہوئے یہ کہتا ہوں کہ یہ بات تو معلوم ہے کہ اللہ تعالیٰ نے دم کو جائز قرار دیا ہے، اور یہ بھی کہ اللہ تعالیٰ نے اس پر اجرت لینے کو بھی جائز قرار دیا ہے۔ صحیح بخاری میں امام بخاری نے ایک باب کا یہ عنوان رکھا ہے۔ ”سورۃ فاتحہ کے ساتھ دم کرنے کی شروط کا بیان“ اور انہوں نے اپنی سند کے ساتھ عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے صحابہ کا ایک گروہ ایک تالاب کے پاس مقیم

لوگوں کے پاس سے گزرا، جن میں کسی آدمی کو سانپ یا بچھو نے ڈس لیا تھا۔ تو اس تالاب کے قریب رہنے والوں میں سے ایک آدمی ان (صحابہ کرام) کے پاس آیا اور بولا: کیا تم میں سے کوئی دم کر سکتا ہے۔ کیونکہ ہم تالاب والوں میں ایک آدمی ہے جسے سانپ یا بچھو نے ڈسا ہوا ہے۔ تو ان (صحابہ کرام) میں سے ایک آدمی گیا اور اس نے کچھ بھیڑوں کے عوض سورۃ فاتحہ کی تلاوت کر کے دم کیا، تو وہ ٹھیک ہو گیا۔ وہ صحابی بکریاں لے کر اپنے ساتھیوں کے پاس آئے، تو انہیں یہ کام ناگوار گزرا اور بولے: تو نے اللہ تعالیٰ کی کتاب پر اجر لیا ہے۔ تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "سب سے زیادہ اجرت کی حق دار کتاب اللہ ہے۔"

(صحیح بخاری، فتح الباری کے ساتھ، 169/10)

تو جب یہ طے ہو گیا کہ دم جائز ہے، اور اس کی اُجرت لینا بھی جائز ہے تو موضوعِ بحث صرف اس کیفیت تک محدود رہے گا، جسے آج کل بعض دم کرنے والے حضرات نے اختیار کر رکھا ہے۔ یعنی دم کرنے کے لئے دیگر مشاغل ترک کر کے اسے بطور پیشہ اپنا لینا، اور لوگوں میں اس کے حوالے سے مشہور ہو جانا۔ میری نظر میں اس کیفیت کے دم کرنے والے شخص یا جن پر دم کیا جاتا ہے، ان کے حوالے سے نقصانات ہیں جن میں سے چند ایک یہ ہیں۔

## اول

دم کرنے والے کے پاس لوگوں کے ہجوم سے عوام کے اس وہم میں مبتلا ہونے کا خدشہ ہے کہ اس شخص کی کوئی خاص تاثیر ہے۔ اس طرح قاری کی اہمیت،

پڑھے جانے والے کلام سے بڑھ جاتی ہے حالانکہ پڑھا جانے والا، اللہ کا کلام ہے۔ بلکہ نوبت تو یہاں تک جا پہنچتی ہے کہ ان لوگوں میں سے زیادہ تر اس کلام کی اہمیت اور فائدے کے بارے میں سوچتے بھی نہیں، اور ان کی توجہ محض دم کرنے والے پر مرکوز رہتی ہے۔

حالانکہ دم کرنے کے عمل میں اصل اہمیت پڑھے جانے والے کلام کی ہے، اور پڑھنے والا اس کے بعد آتا ہے۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

"ہم قرآن سے وہ کچھ نازل کرتے ہیں، جو مومنوں کے لئے شفا اور رحمت ہے۔" (بنی اسرائیل: آیت نمبر 82)

نیز اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے:

"کہہ دیجئے، یہ قرآن ایمان لانے والوں کے لئے ہدایت اور شفا ہے۔"

(حم السجدہ: آیت نمبر 44)

یاد رہے کہ دم کرنے کے عمل میں، دم کرنے والے کی استقامت، قوتِ ایمانی، اور اس کے اپنے رب پر توکل کی تاثیر کی نفی مقصود نہیں ہے بلکہ یہ بتانا مقصود ہے کہ وہ اصل اثر انگیز کے تابع ہے، اور اصل اثر انگیز تمام جہانوں کے رب کا کلام ہے۔ لہٰذا ہر وہ امر جو لوگوں کے قرآن پر اعتماد کو کمزور کرتا ہے، اسے بند کر دینا اور نہ کھولنا ہی درست ہے۔

ابن القیم فرماتے ہیں: "تو قرآن تمام قلبی اور بدنی، دنیوی اور اُخروی بیماریوں سے مکمل شفا ہے۔ لیکن ہر کوئی نہ تو اس سے شفا حاصل کرنے کا اہل ہوتا ہے اور نہ

ہی اس مقصد میں کامیاب۔ ہاں اگر مریض اس سے بہترین طریقے سے اپنا علاج کرے، اور بیماری کے مقابلے میں قرآن پر سچے ایمان، مکمل قبولیت اور پختہ یقین کے ساتھ تمام شرائط کو پورا کرتے ہوئے قرآنِ کریم کو پیش کرے تو بیماری ہرگز اس کی مزاحمت نہیں کرسکتی۔ بیماریاں کیسے آسمان وزمین کے پروردگار کے اس کلام کی مزاحمت کرسکتی ہیں جو اگر کسی پہاڑ پر نازل ہو تو اسے ریزہ ریزہ کر دے، اور اگر زمین پر نازل ہو تو اسے توڑ ڈالے۔ (زاد المعاد 352/4)

## دوم

رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سیرتِ طیبہ اور صحابہ کرام اور ان کے بعد آنے والے قابلِ اعتماد علماء اسلام کے طرزِ عمل کو دیکھا جائے تو پتہ چلتا ہے کہ ان میں سے کسی نے بھی اپنے پیشے کو ترک کر کے اپنے زیادہ تر وقت کو مریضوں کے روحانی علاج کے لئے وقف نہیں کیا، نہ ہی اسے پیشہ کے طور پر اختیار کیا، اور نہ ہی اس حوالے سے اس قدر مشہور ہوا کہ اس کا نام لیتے ہی علاج ذہن میں آجائے۔ بلاشبہ مرض تو ہر زمانے میں کثرت سے لوگوں کو لاحق ہوتے رہے لیکن ہم نے ایسا نہیں دیکھا کہ مسلمانوں کے خلفاء نے مریضوں پر دم کرنے کے لئے کوئی قاری اس طرح مقرر کیا ہو، جیسے وہ مفتی اور قاضی مقرر کیا کرتے تھے۔ جو چیز ثابت ہے وہ یہ ہے کہ مریض اپنے آپ پر کتاب اللہ پڑھ کر دم کرلے، تاہم اگر اسے فضل و استقامت سے متصف کوئی عالم مل جائے، اور وہ اس سے دم کی درخواست کرے، تو اگر وہ اس پر دم کرے تو اس میں کوئی حرج نہیں۔

یہ بات بھی معروف ہے کہ کوئی عمل جس کی اصل شریعت سے ثابت ہو، اس وقت ممنوع ہو جاتا ہے جب اس کے ساتھ کوئی نئی کیفیت آ جائے۔ لہٰذا عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کے بارے میں ثابت ہے کہ وہ ایک عورت کے پاس سے گزرے، جس کے پاس ایک تسبیح تھی جس پر وہ تسبیح کر رہی تھی۔ تو آپ نے اسے توڑ کر پھینک دیا۔ پھر آپ ایک آدمی کے پاس سے گزرے جو کنکریوں سے تسبیح کر رہا تھا تو آپ نے اسے پاؤں سے ٹھوکر لگائی۔ پھر کہا: ''تم لوگ زیادتی کرتے ہوئے بدعت لے آئے ہو، یا کہا تم لوگ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے صحابہ سے علم میں بڑھ گئے۔''

(سنن الدارمی، 68/1، اور البدع لابن وضاح، ص ۸)

(الدوسری نے النہج میں اس روایت کو صحیح کہا ہے۔ النہج السدید، 35)

اور اگر مریضوں کے علاج کے لئے اپنے دیگر مشاغل ترک کر کے اکثر وقت وقف کرنا، اسے پیشے کے طور پر اختیار کرنا، اور اس کے حوالے سے لوگوں میں مشہور ہونا واقعی نیکی کا کام ہوتا، تو ہم سے پچھلے لوگ اسے کر چکے ہوتے۔ یہاں کوئی شخص ہرگز یہ گمان نہ کرے کہ موجودہ زمانے میں مریضوں کی تعداد پچھلے زمانوں کے مریضوں کی تعداد سے زیادہ ہے۔ یہی وجہ ہے کہ لوگوں نے خلفاء یا ائمہ اربعہ کے سامنے اس طرح ہجوم نہ کیا، جس طرح وہ آج دم کرنے والے کے گرد کرتے ہیں۔ بلکہ جو امر دم کرنے والے کی شہرت کا اصل سبب بنتا ہے، وہ دم کرنے کے لیے ایک جگہ مقرر کرنا، اور مریضوں کی مرضی کے مطابق ان کو آنے کی اجازت دینا، نیز اس کام کے لئے اسی طرح اوقات مقرر کرنا ہے جس طرح

طبیب، تاجر یا صنعتکار کرتا ہے۔ اور میں سمجھتا ہوں کہ شیخ الاسلام ابنِ تیمیہ اگر بیماروں کو دم کرنے کے لئے ایک دکان کھول لیتے اور ان کی مرضی کے مطابق ان سے ملاقات کرتے، تو آپ کبھی کسی صفحے پر کوئی لفظ نہ لکھ سکتے، خصوصاً اُس دور میں جب مشائخ اور صوفیاء سے عقیدت، اور جہالت وخرافات عام تھی۔ علماء اہلِ سنت، اللہ تعالیٰ ان پر اپنی بے پناہ رحمت نازل کرے، نے اس طریقہ علاج کو محض اپنے گہرے فہم کی بنا پر چھوڑا ہے۔



## سوم

کچھ بعید نہیں کہ شیطان جب لوگوں کا ایک شخص پر حد سے زیادہ اعتماد دیکھیں، تو وہ بھی بظاہر اس کی مدد کرتے ہوئے اس سے ڈرنے اور مریض سے نکل جانے کا اعلان کردیں۔ اور قاری کو محسوس ہی نہ ہو کہ شیطان ایسا اس لئے کررہے ہیں تاکہ لوگوں کا اعتماد پڑھے جانے والے کلام سے زیادہ پڑھنے والے پر ہوجائے، اور وہ سمجھیں کہ اس قاری کے پاس کوئی خصوصی راز ہے۔ عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے جب ان کی اہلیہ نے کہا: میری آنکھ بہتی یا پھڑکتی تھی، تو میں فلاں یہودی کے پاس جاتی تھی، تو جب وہ اسے دم کرتا، وہ ٹھیک ہوجاتی'' تو عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا: ''یہ شیطان کا کام ہے، وہ اپنے ہاتھ سے اسے ضرب لگاتا تھا، تو جب آپ اس پر دم کرواتی ہو تو وہ باز آجاتا۔'' (مسند احمد، 381/1)

(اس حدیث کو البانی نے السلسلۃ الصحیحۃ میں نقل کیا ہے 584/1)

بلاشبہ شیطان، انسانوں کے خلاف بہت بڑی چالیں چلتے ہیں، جنہیں صرف

دین کا گہرا فہم رکھنے والے سمجھ سکتے ہیں۔تو یقیناً لوگ دم کرنے والے قاری کے پاس دور دراز سے سواریاں دوڑاتے ہوئے آ کر خوب ہجوم لگاتے ہیں اور جب اس کے بارے میں پھیلی ہوئی عجیب وغریب کہانیاں سنتے ہیں کہ کیسے کئی ایسے لوگ جنہیں دورہ پڑا تھا، شیطان ان کی زبان پر دم کرنے والے قاری کے سامنے بولے اور اُس نے اُن سے مریض میں واپس نہ آنے کا وعدہ لیا۔ جب یہ خبریں کثرت سے پھیل جاتی ہیں، ہر بیمار اس قاری سے ملنے آجاتا ہے تا کہ یہ اطمینان کر لے کہ اس کے اندر جن تو نہیں۔ اب اگر یہ حالت کرامت بھی ہو تو قاری کے لئے درست یہ ہے کہ اس کے انجام سے ڈرے۔تو جب یہ بعید نہ ہو کہ یہ شہرت استدراج میں سے ہو، یا یہ شیطان کی کوئی چال ہو، تو تب اس کا خطرہ کتنا زیادہ ہوگا!

شیخ الاسلام ابن تیمیہ فرماتے ہیں: ''چونکہ خارقِ عادت کام کرنے سے نیک لوگوں کا درجہ کم ہوتا ہے لہٰذا اکثر نیک لوگ گناہوں جیسے زنا اور چوری سے توبہ کرتے ہیں اور یہ کرامات ان میں سے بعض کو پیش آتی ہیں، تو وہ اللہ سے سوال کرتے ہیں کہ انہیں ان سے دور کر لیا جائے، اور ان میں سے ہر ایک اپنے مرید کو منع کرتا ہے کہ کرامت کے حصول کو منزل سمجھ کر عمل ترک نہ کرے، نہ ہی کرامت کے حصول کو اپنا مقصد بنائے، نہ ہی ان کے حصول پر اِترائے (یہ سب احتیاط اس اَمر کے باوجود ہے کہ) وہ انہیں کرامات سمجھتے ہیں۔تو جب ایسے خوارق بالحقیقت شیطان کی طرف سے ہوں، تو پھر معاملہ کتنا خطرناک ہوگا؟! کیونکہ میں ایسے لوگوں کو جانتا ہوں جن سے پودے مخاطب ہوتے ہیں، اور انہیں اپنے فوائد سے

آگاہ کرتے ہیں، حالانکہ درحقیقت ان سے وہ شیطان مخاطب ہوتا ہے جو ان پودوں میں گھسا ہوتا ہے۔ اور میں ان لوگوں سے بھی واقف ہوں جن سے پتھر اور درخت مخاطب ہوتے ہیں اور کہتے ہیں: ''مبارک ہو اے اللہ کے ولی، تو وہ آیۃ الکرسی پڑھتا ہے، اور جن بھاگ جاتا ہے۔ اور میں اسے بھی جانتا ہوں جو پرندے کو شکار کرنے لگتا ہے، تو چڑیاں وغیرہ اسے مخاطب کر کے کہتی ہیں: ''مجھے پکڑ لو، تا کہ مجھے غریب لوگ کھائیں۔'' اور حقیقت یہ ہے کہ شیطان ان پرندوں کے اندر سے انسان سے ہم کلام ہوتا ہے۔'' (الفتاویٰ 30/11)

## چہارم

یہ بھی عین ممکن ہے کہ وہ قاری جس کے دروازے پر لوگوں کا ہجوم لگا رہتا ہو، جب وہ ان مریضوں کی کثرت دیکھے، جنہیں اللہ تعالیٰ اس کے دم کے سبب عافیت عطا کرتا ہے، اور جب دیکھے کہ شیطان اس سے ڈر کر مریضوں سے نکل جاتے ہیں، یہ سب دیکھ کر قاری یہ سمجھنے لگے کہ وہ نیک اولیاء میں سے ہے، اور خود ستائشی کا شکار ہو جائے۔ سلف صالحین، اللہ ان سے راضی ہو، اس قسم کی باتوں سے ڈرتے تھے اور ان کے راستوں کو بند کرتے تھے۔

سفیان بن عیینہ کہتے ہیں: ''عمر ابن خطابؓ نے اُبی بن کعبؓ کے ساتھ لوگوں کی ایک جماعت دیکھی، تو کوڑا (دُرّہ) لے کر ان پر چڑھ دوڑے۔ اُبیؓ نے یہ دیکھ کر کہا: غور کریں، آپ کیا کر رہے ہیں، اللہ تعالیٰ آپ پر رحم کرے! عمرؓ نے کہا: کیا آپ کو اس بات کا علم نہیں کہ یہ جس کی پیروی ہو رہی ہے اُس کے لئے فتنہ ہے اور

جو پیروی کر رہے ہیں اُن کے لئے ذلت ہے۔" (تذکرۃ الحفاظ برائے امام ذہبی، 8/1)

ملاحظہ کیجئے، کہ عمر رضی اللہ عنہ، اُبی بن کعب رضی اللہ عنہ جیسے جلیل القدر صحابی کے بارے میں پیروی کرنے والوں اور شاگردوں کی کثرت سے ڈرتے ہیں، جو اُن کے پیچھے چلیں، تو دیگر لوگ تو خوف کے زیادہ حقدار ہیں، اور انہیں فتنے کا ذریعہ بند کرنے کی زیادہ کوشش کرنا ہوگی۔ مذکورہ بالا قاری اُس طبیب کی طرح نہیں جس کے دروازے پر لوگ، اکھٹے ہوتے ہیں۔ کیونکہ طبیب/ڈاکٹر تو معروف طریقے سے علاج معالجہ کرتا ہے، اور وہ یہ نہیں سمجھتا کہ علاج تب ہی نفع بخش ہوگا، جب وہ اُسے تجویز کرے گا، بلکہ اُسے اچھی طرح علم ہوتا ہے کہ شفا طبیب کی بجائے علاج سے مربوط ہے۔ کیونکہ قرآنِ کریم تو سب لوگوں کے پاس موجود ہے، اور وہ اُس کی تلاوت بھی کر سکتے ہیں۔ اس کے باوجود اُن کی بھرپور خواہش ہوتی ہے کہ قاری اُسے پڑھ کر انہیں دم کرے۔ اس طرح اس کے اندر فخر اور خود ستائشی اور اسی قسم کے بے بنیاد وہم پیدا ہونے کا احتمال ہے۔ یقیناً اس قسم کی باتوں سے اجتناب ہی افضل ہے۔ واللہ اعلم بالصواب۔

## پنجم

عام طور پر دیکھا جاتا ہے، کہ اس قسم کے قاری حضرات کچھ بے بنیاد دعوے بھی کرتے ہیں۔ مثلاً جب وہ مریض پر دم کرتے ہیں، اور کوئی جن اُس کی زبان پر نہیں بولتا، تو کہتے ہیں: تم میں کوئی جن نہیں، اور تمہیں نظر لگی ہے۔ یا کہتے ہیں: تمہارے اندر نہ تو جن ہے، اور نہ ہی تمہیں نظر لگی ہے۔ جب وہ اس طرح کی بات

کرتے ہیں تو گویا وہ کہہ رہے ہوتے ہیں: جب بھی ہم کسی ایسے شخص پر پڑھیں جسے دورہ پڑا ہو، تو ضروری ہے کہ جن ہم سے ڈر کر یا ہماری تلاوت سے ڈر کر ہمارے ساتھ ہم کلام ہو۔ لیکن اس بات کی کوئی (شرعی یا عقلی) دلیل نہیں ہے۔ کیونکہ وہ شخص جسے دورہ پڑا ہو، جب اُس پر دم کر کے جن کو خوفزدہ کیا جائے، تو کبھی تو وہ واقعی ڈر کر بولنے لگتا ہے، اور کبھی نہ تو بولتا ہے اور نہ ہی ڈرتا ہے۔ تو وہ یہ دعویٰ یقین کے ساتھ کیسے کرتے ہیں کہ جس کو دم کیا جا رہا ہے اُس میں کوئی جن نہیں یا اُسے نظر نہیں لگی۔ اور اس کا نتیجہ یوں بھی نکل سکتا ہے کہ مریض اس قسم کے حالات میں قاری کی بات سن کر مسنون دعائیں پڑھنا چھوڑ دے۔ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں: ''اور تو ایسی بات مت کہہ جس کا تجھے علم نہ ہو، بے شک سماعت، بصارت اور دل سب سے اُس کے بارے میں سوال کیا جائے گا'' (بنی اسرائیل، 36)



## ششم

یہ بھی دیکھنے میں آیا ہے کہ مذکورہ قاری حضرات کئی لوگوں کو اکٹھا کر کے، وقت بچانے کی خاطر سب کو ایک ہی بار دم کرتے ہیں، پھر اُن کے برتنوں کے پاس سے گزرتے ہوئے اُن میں تھتکارتے ہیں۔ اور وہ تھوک جو قرآن کریم کے پڑھتے ہوئے اُن کے منہ میں تھا وہ تو اکثر اوقات پہلے یا دوسرے برتن ہی میں ختم ہو جاتا ہے۔ تو اُس قاری کے پاس اس بات کی کیا دلیل ہے کہ اُس کا لعاب سارا ہی بابرکت ہے چاہے وہ قرات قرآن کے وقت اُس کے منہ میں نہ ہو؟ اور وہ کس طرح ایک دفعہ دم پڑھ کے سو یا سو سے زیادہ برتنوں میں تھتکارنے کو جائز قرار دیتا

ہے؟ اور اس صورت کی سلف صالحین کے عمل سے کہاں دلیل ملتی ہے؟




مذکورہ بالا کیفیت سے قاری حضرات کو حاصل ہونے والے زرِ کثیر کے پیش نظر، کچھ شعبدہ باز اور مکار لوگ دم کرنے والے کا بھیس بدل کر اس مقصد کے لئے دکانیں کھول لیتے ہیں۔ اور حق میں باطل کی آمیزش کر دیتے ہیں، جس سے لوگوں پر ایک بڑے فساد کا دروازہ کھل جاتا ہے۔ اور ان بازی گروں کی ان قاری حضرات سے مشابہت کی بنا پر جو اپنے دم میں شعبدہ بازی اور علمِ نجوم کی آمیزش نہیں کرتے، دونوں قسم کے لوگوں میں فرق کرنا مشکل ہو جاتا ہے، جس کی وجہ سے اکثر اوقات ان بازی گروں کو منع بھی نہیں کیا جاتا۔ لہٰذا جو امور شر اور فساد کا ذریعہ بنتے ہوں، انہیں بند کر دینا ضروری ہے، خواہ انہیں اختیار کرنے والا درست ارادے سے ہی اختیار کرے۔ عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ اور اُن کے ساتھیوں، اور محقق علماء کے گروہ نے قرآنِ کریم کو تعویذ بنا کر لٹکانے کو صرف اسی لئے منع کیا ہے کہ اللہ تعالیٰ کی بجائے تعویذ پر توکل ذریعہ نہ بن جائے۔

(فتح المجید: صفحہ نمبر 132 اور معارج القبول 382/1)

حالانکہ قرآنِ کریم اللہ کا کلام ہے اور اسی سبب کی بنا پر یہی فتویٰ سعودی عرب کی مستقل کمیٹی برائے علمی تحقیقات و فتاویٰ کے ارکان نے بھی دیا ہے۔ فتویٰ نمبر 992، بتاریخ 4/4/1395ھ

(مجلہ البحوث الاسلامیہ، جلد نمبر 25 سال 1409ھ، ص 40)

## ہشتم

مذکورہ بالا طریقے سے دم کرنے والے حضرات، جو دم کو دیگر مشاغل ترک کر کے پیشہ بنا لیتے ہیں، یہ سمجھتے ہیں کہ یہ طریقہ کار مستحب یعنی پسندیدہ ہے۔ اور استحباب شرعی حکم ہے۔ اور اس بنا پر عبادت ہے۔ یہ عقیدہ انہیں بدعت کا شکار کر دیتا ہے۔ کیونکہ جس شخص نے بھی ایسی (عبادت) کو مستحب قرار دیا جسے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور آپ کے خلفاء راشدین نے ضرورت کے باوجود اپنے زمانوں میں نہیں کیا، تو اُس نے بدعت کا دروازہ کھولا۔

اور اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نیز خلفاء راشدین نے اگرچہ مریضوں کو دم کیا ہے اور اُس پر اُجرت بھی لی ہے جیسا کہ ابتدا میں گزر چکا ہے، تاہم انہوں نے اس اَمر کے لئے دیگر مشاغل ترک نہیں کئے، اور اس کے حوالے سے نمایاں طور پر لوگوں میں اس قدر مشہور نہیں ہوئے کہ جب اُن میں سے کسی کا نام لیا جائے تو فوراً ذہن میں لوگوں پر دم کرنے کا عمل آ جائے کیونکہ وہ صرف یہی کام کرتا ہے۔ نہ ہی انہوں نے اسے ایسا پیشہ بنایا جسے رزق کے حصول کا واحد ذریعہ سمجھا جائے۔

## نہم

بعض صحابہ کرام اور تابعین دعاؤں کی قبولیت کے حوالے سے مشہور ہوئے جیسے سعد ابن ابی وقاص رضی اللہ عنہ جو عشرۃ مبشرۃ بالجنۃ میں سے ایک ہیں، اور جن کے لئے رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے قبولیتِ دعا کی دعا کی تھی۔

(سیر اعلام النبلاء 11/1، اور ذہبی نے اس حدیث کو صحیح قرار دیا ہے)

نیز تابعین میں سے اویس قرنیؒ دعا کی قبولیت کے حوالے سے مشہور ہوئے۔ اس کے باوجود یہ کہیں ذکر نہیں کیا گیا کہ مسلمان اُن کے دروازے پر فوج در فوج دعاؤں کی درخواست لے کر جمع ہوئے ہوں۔ حالانکہ مسلمانوں کو اپنے دین اور دنیا کی درستگی کے لئے ایسے لوگوں کی دعا کی ضرورت ہوتی ہے۔ حالانکہ شرعی طور پر اس امر سے کچھ مانع نہیں کہ مسلمانوں کا کوئی فرد ایسے لوگوں میں سے کسی سے دعا کی درخواست کرے۔ جیسا کہ عمر ابنِ خطاب رضی اللہ عنہ نے اویس قرنیؒ سے دعا کی درخواست کی تھی کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے انہیں ایسا کرنے کا کہا تھا۔ اس کے باوجود اس بات میں کوئی شک نہیں کہ عمر ابنِ خطاب اگر اہلِ مدینہ کو اویس کے پاس دعا کی درخواست کی غرض سے اکٹھا ہوتا دیکھتے، اور دیکھتے کہ اہلِ مکہ اور اہلِ عراق بھی اس کام کے لئے اُمڈ آئے ہیں، تو وہ ضرور انہیں منع کرتے باوجود یہ کہ انہوں نے خود یہ کام کیا۔ اور ممانعت کی وجہ لوگوں اور اویس کے فتنہ میں مبتلا ہونے کا خدشہ ہوتا۔ اور اویس قرنیؒ کا اپنے آپ کو اور لوگوں کو فتنے سے محفوظ کرنے کی خاطر خود کو چھپانے کی کوشش کرنا ان کے فہم کی گہرائی کی علامت ہے۔

اُسیر بن جابر سے روایت ہے کہ عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے پاس جب یمن سے لشکرِ اسلام کی مدد کرنے والے آتے تو آپ پوچھتے: ''کیا تم میں اویس بن عامر ہے۔'' حتی کہ آپ اویس کے پاس پہنچ گئے۔ تو آپ نے کہا: ''تم اویس بن عامر ہو؟'' اس نے کہا: جی ہاں۔ آپ (عمرؓ) نے کہا: مراد قبیلہ کی شاخ قرن سے؟ (اور) عمرؓ نے کہا: تو کیا تجھے کوڑھ کا مرض تھا، پھر ایک درہم کے برابر جگہ کے سوا

تمہارا باقی تمام جسم اس سے صحت یاب ہو گیا؟ اُس نے کہا: جی ہاں۔ آپ نے کہا: کیا تمہاری ماں ہے؟ اُس نے کہا: جی ہاں۔ آپ نے کہا: میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو یہ فرماتے سنا: ''تمہارے پاس لشکرِ اسلام کی مدد کرنے والے یمنی لوگوں کے ساتھ اویس بن عامر آئے گا، جو مراد قبیلہ کے ذیلی قبیلے قرن سے تعلق رکھتا ہے، اُسے کوڑھ کا مرض لاحق تھا، پھر ایک درہم کے برابر جگہ کے سوا اُس کا سارا جسم صحت یاب ہو گیا، اُس کی ماں ہے جس کے ساتھ وہ بڑا نیک سلوک کرتا ہے، وہ شخص اگر اللہ کی قسم اُٹھالے، اللہ اُسے ضرور سچا کر دے گا، تو اگر تیرے لئے ممکن ہو کہ وہ تیرے لئے مغفرت مانگے، تو تو ایسا ضرور کرنا۔'' لہٰذا میرے لئے (اللہ سے) مغفرت طلب کرو۔

تو اُس نے عمر رضی اللہ عنہ کے لئے مغفرت طلب کی۔ پھر عمر رضی اللہ عنہ نے اُس سے کہا: کہاں کا ارادہ ہے؟ اُس نے کہا: کوفہ کا۔ عمر نے کہا: تو کیا میں تمہارے لئے اُس کے گورنر کو نہ لکھ بھیجوں۔ اویس نے کہا: مجھے عام، معمولی لوگوں کے ساتھ رہنا زیادہ پسند ہے۔ راوی کہتے ہیں: تو جب اگلا سال آیا، تو اُس قبیلے کے اشراف میں سے ایک شخص حج کے لئے آیا، اور اُس کا سامنا عمر رضی اللہ عنہ سے ہو گیا۔ انہوں نے اُس سے اویس کے بارے میں پوچھا، اُس نے کہا: جب میں آیا تو اُس کا گھر خستہ حال، اور اُس کا سامان تھوڑا تھا۔ عمرؓ نے کہا: میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا: ''تمہارے پاس لشکرِ اسلام کی مدد کرنے والے یمنی لوگوں کے ساتھ اویس بن عامر آئے گا، جو مراد قبیلہ کے ذیلی قبیلے قرن سے تعلق

رکھتا ہے، اُسے کوڑھ کا مرض لاحق تھا، پھر ایک درہم کے برابر جگہ کے سوا اُس کا سارا جسم صحت یاب ہو گیا، اُس کی ماں ہے جس کے ساتھ وہ بڑا نیک سلوک کرتا ہے، وہ شخص اگر اللہ کی قسم اُٹھا لے، اللہ اُسے ضرور سچا کر دے گا، تو اگر تیرے لئے ممکن ہو کہ وہ تیرے لئے مغفرت مانگے، تو تو ایسا ضرور کرنا۔'' تو وہ شخص (حج سے واپسی پر) اویس کے پاس آیا اور کہنے لگا: میرے لئے استغفار کرو! اویس نے کہا: تم ابھی ابھی ایک نیک سفر سے واپس آئے ہو، لہٰذا تم میرے لئے استغفار کرو۔ اویس نے (مزید) کہا: کیا تم عمرؓ سے ملے ہو؟ اُس نے کہا: ہاں۔ تو اویس نے اس آدمی کے لئے استغفار (مغفرت طلب کرنا) کیا، لوگوں کو اصلی معاملے کا پتہ چل گیا تو اویس نے اپنی راہ لی۔ اُسیر نے کہا: اور میں نے اُسے ایک چادر پہنائی، تو جب بھی اُسے کوئی شخص دیکھتا، کہتا: اویس کے پاس یہ چادر کہاں سے آئی۔

(صحیح مسلم شرح نبوی کے ساتھ 95/16)

اور میری رائے میں دم کرنا دعا کی طرح ہے، بلکہ وہ دعا ہی ہے اور اسی طرح اگر کسی ملک کے لوگ کونے کونے سے کسی شخص کے گرد اکھٹے ہو جائیں، جس کی سیرت میں نیکی نمایاں ہو، تا کہ وہ اُن کے بچوں کو کھجور وغیرہ کی گھٹی دے، تو لوگوں اور اُس شخص کے فتنے میں مبتلا ہونے کے خدشے کے پیشِ نظر ایسا کرنا نامناسب ہوگا۔ جناب سلیمان بن عبداللہ بن محمد بن عبدالوہابؒ برکت کے حصول کی اس صورت اور اس قسم کی دیگر صورتوں کے بارے میں کہتے ہیں: ''اور اس قسم کا کام رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے علاوہ کسی اور شخص کے ساتھ کرنے کی صورت میں یہ خدشہ

ہے کہ وہ فتنے میں مبتلا ہو جائے، اور وہ خود پسندی میں گرفتار ہو کر، تکبر اور ریا کاری کا شکار ہو جائے، تو یہ عمل کسی کے منہ پر اُس کی تعریف کی طرح یا اُس سے زیادہ نقصان دہ ہو جائے گا۔" (تیسیر العزیز الحمید، 186)

میں کہتا ہوں: تو پھر اُس شخص کے بارے میں کیا خیال ہے جس کے پاس ہزاروں لوگ قاضیوں، مفتیوں اور اہلِ علم کو چھوڑ کر آ جاتے ہیں، تا کہ وہ انہیں دم کرے۔ کیا اُس پر فتنے کا خدشہ نہیں ہے!؟




جب یہ بات کھل کر سامنے آ گئی کہ اس معاملے میں لوگوں کے حوالے سے خرابی ہے۔ اور خاص طور پر اُن عوام کے حوالے سے جو اللہ تعالیٰ اور اُس کے کلام پر بھروسے سے زیادہ قاری پر بھروسہ کرتے ہیں۔ یہاں تک کہ وہ یہ سمجھنے لگتے ہیں کہ شفا اُس شخص کے ساتھ مربوط ہے کیونکہ وہ اُس کے پاس اس قدر ہجوم دیکھتے ہیں، جو اکثر نیک علماء کے پاس نہیں ہوتا، نیز یہ بات بھی واضح ہو گئی کہ اس سلسلے میں قاری کا اپنا ایمان شہرت اور خود پسندی کے فتنوں کے باعث خطرے میں ہوتا ہے نیز اس کام میں دم کرنے کی ایسی کیفیت ایجاد کی گئی ہے جو سلف صالحین کے ہاں معروف نہیں تھی، جیسا کہ سینکڑوں لوگوں کو ایک بار پڑھنے کے بعد اکھٹے دم کرنا، اور اس پڑھائی کے بعد ان کے تمام برتنوں میں پھونک مارنا۔ تو جب یہ ساری خرابیاں کھل کر سامنے آ گئیں تو بلا شبہ درست یہ ہے کہ خرابی کو دور کرنا، فائدے کے حصول پر مقدم رکھا جائے، خاص طور پر جب خرابی، فائدے پر

بھاری ہو جائے۔ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں: "اور یہ لوگ جن کو اللہ کے سوا پکارتے ہیں انہیں گالی نہ دو، مبادہ یہ لاعلمی اور طیش میں آ کر اللہ کو گالی دیں۔"

(الانعام: آیت نمبر 108)

تو مشرکوں کا اللہ تعالیٰ کو گالی دینا ایک بڑی خرابی ہے۔ جبکہ مومنوں کا مشرکین کے معبودوں کو گالی دینا ایک عظیم بھلائی ہے۔ اس کے باوجود خرابی کو ہٹانا، بھلائی کے حصول پر مقدم رکھا گیا ہے، کیونکہ اس امر سے پیدا ہونے والی برائی اُس سے حاصل ہونے والی اچھائی سے بڑی ہے۔



## یازدہم

لوگوں پر دم کرنے کے لئے دیگر مشاغل ترک کرنے والا شخص، لوگوں کے لئے دعا کرنے کے لئے مشاغل ترک کرنے والے شخص کی طرح ہے۔ کیونکہ دم اور دعا دونوں ایک ہی قبیل سے ہیں، تو کیا طالب علم (دم کرنے والے حضرات) کے لئے مناسب ہے کہ لوگوں کو دعوت دے کہ آؤ میں تمہارے لئے دعا کروں!! اور یہ سلف صالحین کے طریقے کے بھی مخالف ہے۔ کیونکہ عمر ابن خطاب اور دیگر صحابہ اور تابعین، اللہ اُن سب سے راضی ہو، یہ ناپسند کرتے تھے کہ اُن سے دعا کی درخواست کی جائے، اور کہا کرتے تھے: کیا ہم انبیاء ہیں؟!

(الحکم الجدیرة بالاذاعة، ابن رجب، صفحہ نمبر 54)

دوازدہم

مذکورہ بالا طریقے کا لوگوں کے درمیان رواج پا جانا، عام لوگوں اور جن کے پاس علم نہیں ہے انہیں اس مغالطے میں مبتلا کر سکتا ہے کہ یہی دم کا صحیح طریقہ ہے اور اس طرح لوگ دوسروں سے دم کی درخواست کرتے رہیں گے، اور فرد کا اپنے آپ کو دم کرنے کا مسنون طریقہ ختم ہو جائے گا، جس میں لوگ خود اپنے آپ کو آسمان و زمین کے رب کے سامنے پیش کرتے ہیں، اور اُس سے شفا طلب کرتے ہیں۔

## دم پر اجرت لینے کے بارے میں علامہ وحید عبد السلام بالی کا موقف

علامہ وحید عبد السلام بالی، مصر کے ایک نوجوان عالم ابو منذر خلیل ابراہیم کی تالیف (اردو ترجمہ جادو اور آسیب کا کامیاب علاج مطبوعہ مکتبہ دار السلام) کے مقدمہ میں یوں قلم طراز ہیں:

"۔۔۔ پھر اللہ سبحانہ کی مشیت ہوئی کہ اس نے اس کام (قرآنی علاج) کے لئے کچھ مخلص داعیان کو توفیق بخشی جنہوں نے اس علاج کے مٹنے اور ختم ہو جانے کے بعد اسے دوبارہ زندہ اور عام کیا، یہ قرآنی معالجین اپنے علاج و دعا پر کوئی اجرت نہیں چاہتے بلکہ وہ اللہ سبحانہ وتعالی سے اجر و ثواب کے طلب گار ہوتے ہیں جو دنیا و آخرت کا مالک ہے۔"

(جادو اور آسیب کا کامیاب علاج مطبوعہ مکتبہ دار السلام)

# دارالبیان کے سٹاکسٹ اور سیل پوائنٹ

## اسلام آباد

المسعود اسلامک بکس اینڈ حجاب F/8 مرکز،
کرن پلازہ، اسلام آباد فون 2261356 -051

البلاغ، F/8 مرکز اسلام آباد فون 2281420 -051

دارالعلم، آبپارہ مارکیٹ نزد باٹا سٹور، اسلام آباد فون 2875371 -051

## راولپنڈی

المسعود اسلامک بکس اینڈ حجاب،
شفا پلازہ 6th روڈ، راولپنڈی فون 4840380 -051

مکتبہ عائشہ صدیقہ، کمیٹی چوک، راولپنڈی فون 5551014 -051

النور اسلامک بکس، سنگاپور پلازہ، نزد کے ایف سی،
راولپنڈی کینٹ فون 5794605 -051




0313 8450014

## نبی کریم ﷺ کی نصیحت

عن أبي العباس عبد الله بن عباس رضي الله عنهما ، قال : كنت خلف النبي صلي الله عليه وسلم يوما ، فقال :(( يا غلام ! إني أعلمك كلمات : احفظ الله يحفظك ، احفظ الله تجده تجاهك ، إذا سألت فاسأل الله ، وإذا استعنت فاستعن بالله ،واعلم أن الأمة لو اجتمعت علي أن ينفعوك بشئ لم ينفعوك إلا بشئ قد كتبه الله لك ، وإن اجتمعوا علي أن يضروك بشئ لم يضروك إلا بشئ قد كتبه الله عليك ؛رفعت الأقلام وجفت الصحف )) . رواه الترمذي [ رقم : 2516 وقال : حديث حسن صحيح. وفي رواية - غير الترمذي: (احفظِ اللهَ تجِدْهُ أَمَامَكَ، تَعَرَّف إلى اللهِ في الرَّخاءِ يَعرِفْكَ في الشِّدةِ، وَاعلَم أن مَا أَخطأَكَ لَمْ يَكُن لِيُصيبكَ، وَمَا أَصَابَكَ لَمْ يَكُن لِيُخطِئكَ، وَاعلَمْ أنَّ النَّصْرَ مَعَ الصَّبْرِ، وَأَنَّ الفَرَجَ مَعَ الكَربِ، وَأَنَّ مَعَ العُسرِ يُسراً)

سیدنا ابوالعباس عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ ایک روز میں نبی اکرم ﷺ کے پیچھے تھا۔تو آپ ؐ نے فرمایا:''اے لڑکے!میں تمہیں چند مفید باتیں بتاتا ہوں:تو اللہ کے احکام کی حفاظت کر یعنی اس کے احکامات کی پابندی کر وہ تیری حفاظت کرے گا تو اللہ کے احکامات کی حفاظت کر تو اسے اپنے سامنے پائے گا۔جب تو سوال کرے تو اللہ ہی سے سوال کر۔جب تو مدد طلب کرے تو اللہ ہی سے مدد مانگ،یادرکھ! ساری دنیا جمع ہو کر تجھے فائدہ پہنچانا چاہے تو وہ تجھے کسی بات کا فائدہ اور نفع نہیں دے سکتیں سوائے اس کے جو اللہ نے تیرے لئے مقدر کر رکھا ہے۔اور اگر سارے لوگ مل کر تجھے نقصان پہنچانا چاہیں۔تو وہ تیرا کچھ بھی نہیں بگاڑ سکتے،سوائے اس نقصان کے جو اللہ نے تمہارے لئے مقدر کر رکھا ہو۔قلم اٹھا لئے گئے اور صحیفے خشک ہو چکے ہیں۔'' اس حدیث کو امام ترمذی نے روایت کیا ہے۔(حدیث نمبر ۲۵۱۶) ترمذی کے علاوہ دوسرے محدثین کی روایت میں یوں ہے:''تو اللہ کے احکام کی حفاظت کر تو اسے اپنے سامنے پائے گا۔تو خوشحالی میں اس کی طرف رجوع کر وہ تنگ دستی کے وقت تیری مدد فرمائے گا۔یادرکھ جو چیز تجھے نہیں ملی وہ تجھے مل ہی نہیں سکتی تھی۔اور جو کچھ تجھے مل گیا۔اس سے تو محروم نہیں رہ سکتا تھا۔یادرکھ!اللہ کی مدد صبر کے ساتھ وابستہ ہے۔اور تکالیف و مصائب کے بعد کشادگی اور فراخی آتی ہے۔اور تنگی کے بعد آسانی ہوتی ہے۔''

دارالبیان
Darul Bayan

P/1610 - C, Asghar Mall Road, Rawalpindi - Pakistan
E-mail: albayan75@gmail.com, Cell: 0092 313 8450014

